بعون صانع زمین و زمان و فضل خلاق انس و جان تعالی شانه

# شرح حدیث

در مطبع نامی منشی نولکشور به طبع مزین مقبول جهان شد

CHECKED

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد ہر قسم کی اور شایان طرح کی ثابت اور مقرر ہے واسطے اوس پروردگار جل شانہ کے کہ اوسنے ہمین شرک اور کفر سے نکال کر راہ دین اسلام کی دکھائی اور نیکی بدی دین اور دنیا کی رسول اور نبی بھیج کر جتائی ہمارے اوپر وہ رسول بھیجا کہ افضل رسل اور پیشوا ہی سبل برگزیدونکو شرف مقام قاب قوسین حامی شفاعت کبرے موصول بنعت خطے یا سو ریسل تعطہ اشفع تشفع شعر سر حلقہ انبیا محمد مرسل * ہون جسکے سبب سے مشکلین ساری حل * جس جا نہ خوف سے کوئی دم مارے * وہان اوسکو خداوند کہے کا سل * اللّٰھم صل وسلم علی نبیک محمد شافعا ومشفعا وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

اما بعد

معلوم کیا چاہیے کہ کوئی ذکر اور شغل پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام سے زیادہ موثر نہین سعادت دارین کی اسکی ملازمت مین حاصل ہے بعد کلام حضرت باری سبحانہ تعالے کے کلام رسول کا ہے بلکہ فہم اوسکا بغیر اسکے ممکن نہین کہ کلام پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلام کا کلام الہی تعالے کا مفسر ہے

توقتنا اسین مذکور اور فہم ہوا ہوتا تو اسین سمجھا جاتا اور توفیق عمل کی ہوگی جسے خدا تعالے حرص
علم کی دیوے تو چاہیے کہ اس علم شریف مین اپنی عمر گرامی کو صرف کرے تاکہ سعادت دنیا اور
دین کی حاصل ہو شریعت اور طریقت اور معرفت سب اسے حاصل ہوتی ہے جو بہر صالح
چاہیے اس فقیر نے بنظر فائدہ علم پر کرکے چہل حدیث کو امام ہمام یحیی بن شرف حزامی ملقب
بمحی الدین ابو زکریا **نووی** کی رحمۃ اللہ علیہ رحمۃ واسعۃ زبان اردو مین سن بارہ سو چالیس
ماہ ربیع الثانی مین ترجمہ کیا تاکہ ہر ایک حرف شناس اس نعمت عظمی اور فتوح کبری سے
بہرہ مند ہو اور دونون جہان کی نیکی پاوے فقیر میر علی بن حافظ محمد علی غفر اللہ عنہما کو دعاء خیر
سے یاد کرے وباللہ التوفیق **احوال امام نووی** نام اونکا یحیی بن شرف لقب
محی الدین کنیت ابو زکریا نوا ایک شہر ہے شام کے ملک مین وہان کے وہ رہنے والے
ہین چھ سو اکتیسوین برس پیدا ہوئے اور رجب کی چودہوین بدھ کی رات چھ سو چھتر مین رحلت
پائی عالم باورع اور عابد و زاہد صوفی صاف طینت شافعی مذہب محقق علوم دینی تھے رحمہ اللہ
تعالے علیہ رحمۃ واسعۃ سند اس کتاب کی اس خاکپای محمدی میر علی ابن سید حافظ محمد علی
رضوی دہلوی کو یون پہونچی ہے کہ اجازت دی مولوی معنوی جابر روضۂ مصطفوی عالم زاہد
محمد عابد ابن احمد علی سندی نے وہ روایت کرتے ہین سید عبد الرحمن بن سلیمان مقبول الاہدل
سے وہ اپنے باپ احمد بن محمد شریف مقبول الاہدل سے وہ سید یحیی بن عمر مقبول الاہدل سے
وہ سید ابو بکر علی البطاح الاہدلی وہ سید طاہر بن حسین الاہدل سے وہ ابی اسحاق ابراہیم بن
ابی القاسم بن جعمان سے وہ شمس الدین محمد بن محمد بن محمد الجزری الدمشقی سے وہ اسمعیل
بن عمر بن کثیر البصری سے وہ ابو الحجاج المزی سے وہ شیخ الاسلام ابی زکریا یحیی **النووی** سے
رحمۃ اللہ علیہم اجمعین **بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ** ت
حمد اور تعریف سب طرح کی ثابت ہے واسطے اللہ تعالے کے کہ رب ہے یعنے پرورش
کرنے والا ہے سب خلق کا **قَیُّوْمِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِیْنَ** ف
تھامنے والا آسمانونکا اور زمینونکا **مُدَبِّرِ الْخَلَائِقِ اَجْمَعِیْنَ** ف
تدبیر کرنے والا سارے خلق کا **بَاعِثِ الرُّسُلِ** ت بھیجنے والا رسولونکا صلوٰتہ

وَسَلَامُهُ عَلَيْهِمْ رحمت اوسکی اور سلام اوسکا اون سب پر اِلَى الْمُكَلَّفِيْنَ طرف تکلیف دیے گیون شرع کے
ف یعنی جن پر شرع کا حکم جاری ہے اون پر رسولونکو بھیجا وہ انسان اور جن ہین لِهِدَايَتِهِمْ
وَبَيَانِ شَرَائِعِ الدِّيْنِ واسطے راہ دکھانے اور بیان کرنے احکام دین کے بِالدَّلَائِلِ
الْقَطْعِيَّةِ وَوَاضِحَاتِ الْبَرَاهِيْنِ ✢ ساتھ حجتون یقینی اور کھلی دلیلونکے
اَحْمَدُهُ عَلٰى جَمِيْعِ نِعَمِهِ تعریف کرتا ہون اوسکی اوپر سب نعمتون اوسکی وَاَسْأَلُهُ
لِلْمَزِيْدِ مِنْ فَضْلِهِ وَكَرَمِهِ ✢ سوال کرتا ہون اوسے زیادتی
اوسکے فضل اور اوسکے کرم کی اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ
الْقَهَّارُ الْكَرِيْمُ الْغَفَّارُ ✢ اور گواہی دیتا ہون کہ تحقیق نہین کوئی معبود بحق مگر اللہ اکیلا غلبہ والا
بزرگ بخشنے والا وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ وَحَبِيْبُهُ وَخَلِيْلُهُ
اَفْضَلُ الْمَخْلُوْقِيْنَ اور گواہی دیتا ہون کہ تحقیق محمد صلی اللہ علیہ وسلم بندہ اوسکا اور رسول اوسکا اور
دوست اوسکا اور یار اوسکا ہے بڑھکر سب مخلوقون سے الْمُكَرَّمُ بِالْقُرْاٰنِ الْعَزِيْزِ
بزرگی دیا ہوا قرآن نادر سے الْمُعْجِزَةِ الْمُسْتَمِرَّةِ عَلٰى تَعَاقُبِ السِّنِيْنَ
وہ قرآن معجزہ ہے ہمیشہ برسا برس بِالسُّنَنِ الْمُسْتَنِيْرَةِ لِلْمُسْتَرْشِدِيْنَ
اور ساتھ طریقون روشن کے واسطے ارشاد پانے والونکے اَلْمَخْصُوْصُ
بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ وَسَمَاحَةِ الدِّيْنِ خاص کیا ہوا ساتھ جامع کلامون کے یعنی ایسا کلمہ کہ حرف
تھوڑے اور معنی بہت اور سہل دین کے صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهُ
عَلَيْهِ وَعَلٰى سَائِرِ النَّبِيِّيْنَ رحمتین اللہ تعالے کی اور سلام اوسکا اوپر اور اوپر سارے
نبیونکے وَاٰلِ كُلٍّ وَسَائِرِ الصَّالِحِيْنَ اور اوپر آل ہر یک کے اور سارے
نیکونکے اَمَّا بَعْدُ فَقَدْ رُوِّيْنَا عَنْ عَلِيِّ ابْنِ اَبِيْ طَالِبٍ وَ
عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ وَمُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ وَاَبِي الدَّرْدَاءِ
بْنِ عُمَرَ وَبْنِ عَبَّاسٍ وَاَنَسِ بْنِ مَالِكٍ وَ
اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَاَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ
تَعَالٰى عَنْهُمْ مِنْ طُرُقٍ كَثِيْرَاتٍ بِـ

بعد اسکے تحقیق روایتین کی گئی ہین ان اصحابون سے راضی ہوا ونسے اللہ تعالے بہت طرقون سے
رِوَایَاتٍ مُتَنَوِّعَاتٍ طرح طرح کی روایتون سے اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا کہ مَنْ حَفِظَ عَلٰی اُمَّتِیْ
اَرْبَعِیْنَ حَدِیْثًا مِنْ اَمْرِ دِیْنِھَا ٭ جسنے حفظ کروایا میری امت کو چالیس
حدیث دین کی ف یہان حفظ کے معنے پہونچانے کے ہین بَعَثَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی
یَوْمَ الْقِیَامَۃِ فِیْ زُمْرَۃِ الْفُقَھَاءِ وَالْعُلَمَاءِ اوٹھاویگا اوسے اللہ تعالے قیامت
کے دن گروہ مین فقیہونکے اور عالمونکے وَفِیْ رِوَایَۃٍ بَعَثَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی
یَوْمَ الْقِیَامَۃِ فَقِیْھًا عَالِمًا اور ایک روایت مین ہے کہ اوٹھاویگا اوسے
اللہ تعالے دران حال کہ فقیہ اور عالم وَفِیْ رِوَایَۃِ اَبِی الدَّرْدَاءِ
رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ وَکُنْتُ لَہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ شَافِعًا وَّشَھِیْدًا اور ابی الدرداء
رضی اللہ تعالے عنہ کی روایت مین ہے کہ مین ہونگا اوسکے واسطے سفارش کرنے والا اور
شاہد وَفِیْ رِوَایَۃِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی
عَنْہُ قِیْلَ لَہٗ اُدْخُلْ مِنْ اَیِّ اَبْوَابِ الْجَنَّۃِ شِئْتَ اور ابن مسعود رضی اللہ تعالے
عنہ کی روایت مین ہے کہ کہا جاویگا اوسے داخل ہو جس دروازہ سے جنت کی تو چاہے
وَفِیْ رِوَایَۃِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا کُتِبَ فِیْ
زُمْرَۃِ الْعُلَمَاءِ وَحُشِرَ فِیْ زُمْرَۃِ الشُّھَدَاءِ اور روایت مین
ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما کے ہے کہ لکھا جاویگا گروہ مین عالمونکے اور اوٹھایا جاویگا گروہ مین
شہیدونکے وَاتَّفَقَ الْحُفَّاظُ عَلٰی اَنَّہٗ حَدِیْثٌ ضَعِیْفٌ
وَاِنْ کَثُرَتْ طُرُقُہٗ اور اتفاق کیا حافظون نے حدیث کے اسپر کہ تحقیق یہہ حدیث
ضعیف ہے اگرچہ اوسکے طریق بہت ہین یعنے بہت روایتون سے آئی ہے ف
حافظ حدیث کا وہ ہے جسے لاکھ حدیثین سند سمیت یاد ہون وَقَدْ صَنَّفَ
الْعُلَمَاءُ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمْ فِیْ ھٰذَا الْبَابِ
وَلَا یُحْصٰی مِنَ الْمُصَنَّفَاتِ اور تحقیق تصنیف کیا ہے عالمون نے

یعنے بنائی ہین اس باب مین بشمار کتابین **فَأَوَّلُ مَنْ عَلِمْتُهُ**
**صَنَّفَ فِيهِ عَبْدُ اللهِ ابْنُ الْمُبَارَكِ** پس پہلا جو مین جانتا ہون تصنیف کرنے والا اسین
عبد اللہ ابن مبارک ہے **ثُمَّ مُحَمَّدُ ابْنُ أَسْلَمَ الطُّوسِيُّ الْعَالِمُ الرَّبَّانِيُّ**
**ثُمَّ الْحَسَنُ ابْنُ سُفْيَانَ النَّسَوِيُّ وَأَبُو بَكْرٍ الْآجُرِّيُّ وَأَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ ابْنُ**
**إِبْرَاهِيمَ الْأَصْفَهَانِيُّ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالْحَاكِمُ وَأَبُو نُعَيْمٍ**
**وَأَبُو عَبْدِ الرَّحْمٰنِ السُّلَمِيُّ وَأَبُو سَعِيدٍ الْمَالِينِيُّ وَأَبُو عُثْمَانَ**
**الصَّابُونِيُّ وَعَبْدُ اللهِ ابْنُ مُحَمَّدٍ الْأَنْصَارِيُّ**
**وَأَبُو بَكْرٍ الْبَيْهَقِيُّ وَخَلَائِقُ لَا يُحْصَوْنَ مِنَ الْمُتَقَدِّمِينَ وَالْمُتَأَخِّرِينَ**
اور خلق بشمار نے اگلون سے اور پچھلون سے **وَقَدِ اسْتَخَرْتُ اللهَ فِي جَمْعِ أَرْبَعِينَ**
**حَدِيثًا** اور تحقیق استخارہ کیا مین نے اللہ تعالے سے بیچ جمع کرنے چہل حدیث کے
**اِقْتِدَاءً بِهٰؤُلَاءِ الْأَئِمَّةِ الْأَعْلَامِ وَحُفَّاظِ الْإِسْلَامِ** واسطے
پیروی ان جماعۃ اماموں ناموں کے اور حافظون دین کے **وَقَدِ اتَّفَقَ الْعُلَمَاءُ**
**عَلَى جَوَازِ الْعَمَلِ بِالْحَدِيثِ الضَّعِيفِ فِي فَضَائِلِ الْأَعْمَالِ**
اور تحقیق اتفاق کیا ہے عالمون نے اوپر جائز ہونے عمل کے ساتھ حدیث ضعیف کے
بیچ فضیلت والے عملون کے **وَمَعَ هٰذَا فَلَيْسَ اعْتِمَادِي عَلَى هٰذَا**
**الْحَدِيثِ بَلْ عَلَى قَوْلِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْأَحَادِيثِ الصَّحِيحَةِ**
اور باوجود اوسکے نہین میرا اعتماد اس حدیث پر بلکہ اوپر قول پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم
کے ہے صحیح حدیثون مین **لِيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ مِنْكُمُ الْغَائِبَ** چاہیئے کہ پہونچاوے
حاضر تم میں کا غائب کو یعنے جسنے ہم سے علم لیا ہے وہ اورونکو جو حاضر نہین اس مکان
مین یا آیندہ موجود ہونے والے ہین پہونچا وے اونکو **وَقَوْلِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ**
**وَسَلَّمَ نَضَّرَ اللهُ امْرَأً سَمِعَ مَقَالَتِي فَوَعَاهَا فَأَدَّاهَا كَمَا**
**سَمِعَهَا** تازگی اور حسن دے خدا تعالے اوس مرد کو جسنے سنا میرا کلام اور یاد
کیا اوسے اور ادا کیا اوسے جیسا سنا تھا اوسے **ثُمَّ مِنَ الْعُلَمَاءِ مَنْ جَمَعَ**

الْأَرْبَعِينَ فِي أُصُولِ الدِّينِ پھر بعضوں نے عالموں میں سے چہل حدیث جمع کیں ہیں اصول دین میں ف یعنے عقائد میں وَبَعْضُهُمْ فِي الْفُرُوعِ وَبَعْضُهُمْ فِي الْجِهَادِ وَبَعْضُهُمْ فِي الزُّهْدِ وَبَعْضُهُمْ فِي الْآدَابِ وَبَعْضُهُمْ فِي الْخُطَبِ وَكُلُّهَا مَقَاصِدُ صَالِحَةٌ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْ قَاصِدِيهَا اور بعضوں نے فروع میں اور بعضوں نے جہاد میں اور بعضوں نے زہد میں اور بعضوں نے ادب میں اور بعضوں نے خطبوں میں اور سب یہ مقصد نیک ہیں راضی ہو اللہ تعالے قصد کرنے والوں سے اوسکی وَقَدْ رَأَيْتُ جَمْعَ أَرْبَعِينَ أَهَمَّ مِنْ هٰذَا كُلِّهِ اور تحقیق خیال کیا میں نے جمع اربعین کا اہم تر اس تمام سے وَهِيَ أَرْبَعُونَ حَدِيثًا مُشْتَمِلَةٌ عَلَى جَمِيعِ ذٰلِكَ وَكُلُّ حَدِيثٍ مِنْهَا قَاعِدَةٌ عَظِيمَةٌ مِنْ قَوَاعِدِ الدِّينِ اور یہ چالیس حدیثیں ہیں لی ہوئی اوپر تمام ان چیزوں کے اور ہر حدیث اونمیں سے ایک بڑا قاعدہ ہے قاعدوں دین میں سے قَدْ وَصَفَهُ الْعُلَمَاءُ بِأَنَّ مَدَارَ الْإِسْلَامِ عَلَيْهِ أَوْ هُوَ نِصْفُ الْإِسْلَامِ أَوْ ثُلُثُهُ أَوْ نَحْوُ ذٰلِكَ تحقیق تعریف کی ہے اوسکی عالموں نے کہ اوسپر مدار اسلام کا ہے یا وہ آدھا اسلام ہے یا تیسرا حصہ اسلام کا ہے اور یا مانند اوسکے یعنے ہر ایک حدیث میں ایسے ایسے رتبے کی چیزیں آئی ہیں ثُمَّ الْتَزَمْتُ فِي هٰذِهِ الْأَرْبَعِينَ أَنْ تَكُونَ صَحِيحَةً مُعْظَمُهَا فِي صَحِيحَيِ الْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ پھر مقرر ٹھہرایا اس اربعین میں کہ ہووے صحیح اکثر اوسکا صحیح بخاری اور مسلم میں سے وَأَذْكُرُهَا مَحْذُوفَةَ الْأَسَانِيدِ لِيَسْهُلَ حِفْظُهَا وَيَعُمَّ الْاِنْتِفَاعُ بِهَا إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى اور ذکر کرتا ہوں اسے بن اسناد کی تاکہ آسان ہو حفظ اوسکا اور عام ہو نفع اوسسے اگر چاہا اللہ تعالے نے ثُمَّ أُتْبِعُهَا بِبَابٍ فِي ضَبْطِ خَفِيِّ أَلْفَاظِهَا پھر پیچھے اوسکے لاؤنگا میں ایک باب بیچ ضبط پوشیدہ لفظوں کے تاکہ چھپے معنے ظاہر ہوں اور عقدہ کھول جاوے وَيَنْبَغِي لِكُلِّ رَاغِبٍ فِي الْآخِرَةِ أَنْ يَعْرِفَ

هٰذِهِ الْاَحَادِیْثَ لِمَا اشْتَمَلَتْ عَلَیْهِ مِنَ الْمُهِمَّاتِ وَمَا
احْتَوَتْ عَلَیْهِ مِنَ التَّنْبِیْهِ عَلٰی جَمِیْعِ الطَّاعَاتِ
اور لائق ہے ہر ایک آخرۃ کے چاہنے والے کو کہ یہا حدیثوں کو اسواسطے کہ سلے
ہوئی ہین یہہ مطلبوں نیے اور شامل ہین آگاہی سے سب طاعتوں کے وَذٰلِکَ ظَاهِرٌ
لِمَنْ تَدَبَّرَهٗ ✦ اور یہہ بات ظاہر ہے اوس شخص کو جسنے اوسمین فکر کی وَعَلَی اللّٰهِ
تَعَالٰی اعْتِمَادِیْ وَاِلَیْهِ تَفْوِیْضِیْ وَاسْتِنَادِیْ وَلَهُ
الْحَمْدُ وَالْمِنَّةُ وَبِهِ التَّوْفِیْقُ وَالْعِصْمَةُ اور اللہ تعالے
پر ہے میرا بھروسا اور سونپنا اور تکیہ کرنا میرا اور اوسکو ہے حمد اور منت اور اوسکے ساتھ ہے
توفیق اور عصمت الْحَدِیْثُ الْاَوَّلُ پہلی حدیث عَنْ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ اَبِیْ
حَفْصٍ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ امیر المومنین عمر سے باپ حفص کے
بیٹے خطاب کے راضی ہو اللہ تعالے اوسے کہا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ
عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ سنا مین نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
کہتے تہے کہ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ وَاِنَّمَا لِکُلِّ امْرِئٍ مَا نَوٰی کے
سواے اسکے نہین کہ عمل نیتوں کے ساتھ ہین اور سواے اسکے نہین کہ ہر شخص کے واسطے
ہے جو نیت کی ف صحت عمل شرعیہ کی نیت پر موقوف ہے اور شرع مین جو عمل
ممنوع اور ناپسند ہے اوسمین نیت کو دخل نہین مثلاً کوئی شخص کسو کو شراب پلا دے اور
کہے کہ نیت میری اوسکا دل خوش کرنے کی تہی فَمَنْ کَانَتْ هِجْرَتُهٗ
اِلَی اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ فَهِجْرَتُهٗ اِلَی اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ پس جو کوئی کہ ہووے ہجرت
اوسکی طرف اللہ کے اور اوسکے رسول کے تو ہجرت اوسکی طرف اللہ کے ہے اور اوسکے
رسول کے ہے ف یعنے ہجرت مقبول ہے وَمَنْ کَانَتْ هِجْرَتُهٗ لِدُنْیَا
یُصِیْبُهَا اَوِ امْرَأَةٍ یَنْکِحُهَا فَهِجْرَتُهٗ اِلٰی مَا هَاجَرَ اِلَیْهِ
اور جو کوئی ہووے ہجرت اوسکی واسطے دنیا کے کہ پہونچے اوسے یا طرف عورۃ کے کہ
نکاح کرے اوسے تو ہجرت اوسکی اوسی چیز کی طرف ہے جسکی طرف ہجرت کی ف

ہجرت کہتے ہین گھر چھوڑکر جانے کو اگر خدا تعالے اور رسول کے واسطے وطن اپنا چھوڑا
کہ کافرونکے ہاتھہ سے بھاگا یا تحصیل علم دین کے واسطے گھر چھوڑا تو ثواب پاویگا اگر اس
نیت سے چھوڑا کہ لوٹ ہاتھہ لگے یا فلانی عورت سے نکاح کرونگا تو اوسکا بدلہ ویسا ہوگا
عمل نیت پر موقوف ہے رَوَاهُ إِمَامُ الْمُحَدِّثِينَ أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ مُحَمَّدُ بْنُ
إِسْمٰعِيلَ بْنِ مُغِيرَةَ بْنِ بَرْدِزْبَةَ الْبُخَارِيُّ
روایت کیا اس حدیث کو محدثونکے امام ابو عبد اللہ محمد بیٹے اسمعیل کے نے وہ بیٹا مغیرہ کا
وہ بردزبہ کا الْجُعْفِيُّ وَأَبُو الْحُسَيْنِ مُسْلِمُ بْنُ الْحَجَّاجِ بْنِ مُسْلِمٍ الْقُشَيْرِيُّ النَّيْسَابُورِيُّ
رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فِي صَحِيحَيْهِمَا اللَّذَيْنِ هُمَا أَصَحُّ الْكُتُبِ الْمُصَنَّفَةِ
اور باپ حسین کے مسلم بیٹے حجاج کے وہ بیٹے قشیری نیشاپوری کے نے اپنی دونون
صحیح کتابون مین کہ وہ صحیح ترین تصنیف کی گئی کتابون سے

## الْحَدِيثُ الثَّانِي

عَنْ أَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ
دوسری ہے حدیث امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا بَيْنَمَا نَحْنُ
عِنْدَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ ایسے مین کہ تھے ہم
نزدیک رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ایکدن إِذْ طَلَعَ عَلَيْنَا رَجُلٌ
شَدِيدُ بَيَاضِ الثِّيَابِ شَدِيدُ سَوَادِ الشَّعْرِ یکایک ظاہر ہوا ہمپر ایک مرد خوب
سفیدی والا کپڑونکا اور بہت سیاہی والا بالونکا لَا يُرَى عَلَيْهِ أَثَرُ السَّفَرِ وَلَا
يَعْرِفُهُ مِنَّا أَحَدٌ نہ نظر آتا تھا اوسپر نشان سفر کا اور نہ کوئی اوسے ہم مین
سے پہچانتا تھا حَتَّى جَلَسَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَسْنَدَ رُكْبَتَيْهِ
إِلَى رُكْبَتَيْهِ یہان تک کہ بیٹھا طرف نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اور لگائے گھٹنے اپنے
طرف گھٹنون رسول خدا کے وَوَضَعَ كَفَّيْهِ عَلَى فَخِذَيْهِ اور رکھے دونو ہاتھ
اپنے اوپر دونون زانون اپنے پاؤنکے وَقَالَ يَا مُحَمَّدُ أَخْبِرْنِي
عَنِ الْإِسْلَامِ اور کہا اوس شخص نے یعنی پوچھا یا محمد خبر دے مجھے اسلام
سے یعنی اسلام کسے کہتے ہین فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

وَسَلَّمَ اَنْ تَشْهَدَ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ
تو کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اسلام یہہ ہے کہ گواہی دیوے تو کہ نہین کوئی
معبود بحق سوای اللہ کے اور محمد بھیجے ہوئے اللہ کے ہین وَتُقِیْمَ الصَّلٰوۃَ وَتُؤْتِی
الزَّکٰوۃَ وَتَصُوْمَ رَمَضَانَ وَتَحُجَّ الْبَیْتَ اِنِ اسْتَطَعْتَ اِلَیْہِ سَبِیْلًا
اور قائم کرے تو نماز کو اور دیوے تو زکوۃ اور روزہ رکھے رمضان کا اور حج کرے
بیت اللہ کا اگر مقدور رکہتا ہو طرف اوسکی راہ کا ف یعنے اگر سواری اور راہ خرچ کی
قدرت رکہتا ہو اور اہل عیال بعد اوسکے ضائع نہون اوسکے ضروریات موجود کرے
اور حقوق دین دار وسکے ادا کرسکے اور راہ مین اکثر امن ہو قَالَ صَدَقْتَ فَعَجِبْنَا لَہٗ
یَسْأَلُہٗ وَیُصَدِّقُہٗ کہا اوس شخص نے سچ کہا تو نے تو ہم نے تعجب کیا
اوسی کہ سوال بہی حضرت سے کرتا ہے اور سچا بہی سے قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنِ الْاِیْمَانِ
کہا پہر خبر دے مجھے ایمان سے ف یعنے ایمان کسے کہتے ہین قَالَ اَنْ تُؤْمِنَ
بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ
وَتُؤْمِنَ بِالْقَدَرِ خَیْرِہٖ وَشَرِّہٖ قَالَ صَدَقْتَ جواب دیا پیغمبر صلے اللہ علیہ
وسلم نے ایمان یہ ہے کہ تو یقین لاوے ساتھہ اللہ تعالے کے یعنے اوسکو جمیع صفات
موجود جانے اور ایمان لاوے تو ملائکہ پر اللہ کے کہ موجود ہین اور اللہ تعالی کے
مخلوق ہین اور ایمان لاوے تو اوسکے رسولون پر کہ بندے ہین اور پیغام لانیوالے
اور اوسکی کتابون پر کہ کلام اوسکا ہے اور اللہ تعالے نے اپنے بندونکی ہدایت کو
نبیون کے ساتھہ بہیجا ہے اور ایمان لاوے تو ساتھہ قدر کے یعنے اندازہ نیکی اور بدی
کا اللہ تعالے کی طرف سے بندہ کیا ہے کہا اوس شخص نے سچ کہا تو نے قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ
عَنِ الْاِحْسَانِ کہا پہر خبر دے مجھے احسان سے ف یعنے اخلاص سے کہ کیا چیز ہے
قَالَ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰہَ کَاَنَّکَ تَرَاہُ فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ تَرَاہُ فَاِنَّہٗ یَرَاکَ
جواب دیا احسان یہہ ہے کہ عبادت کرے تو اللہ تعالے کی گویا کہ تو دیکھتا ہے اوسے
اگر نہین دیکھتا تو اوسے پس تحقیق وہ تجھے دیکھتا ہے ف یعنے احسان کے معنے اخلاص

کے ہین اور حضور کی اس حضور سے عبادت کر کہ گویا تو اللہ تعالے کو دیکھتا ہے جو کوئی
بادشاہ عالیشان کے سامنے کھڑا ہوتا ہے تو بہت ادب سے اور خوف سے کھڑا ہوتا
ہے حس و حرکت نہین کر سکتا اگر یہ مقام تجھے حاضر نہین تو اپ جان کہ وہ مجھے دیکھتا ہے
جب بہی محل عبادت کا اور ڈر کا ہے کہ بادشاہون کی دیکھتی حرکت بیموقع نہین کرتے قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ
عَنِ السَّاعَةِ کہا خبر دے مجھے قیامت کی قَالَ مَا الْمَسْئُوْلُ عَنْهَا بِاَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ
کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سوال کیا گیا اوسے نہین زیادہ عالم سوال کرنیوالے
سے ف یعنے اس علم مین ہم تم برابر ہین ف علم قیامت کا خاصہ اللہ تعالے کا ہے
اوسوقت حضرت کو علم نہوگا اگر بعد اوسکے اللہ تعالے نے اپنے حبیب کو خبر دی ہو
تو کیا عجب ہے قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنْ اَمَارَاتِهَا تو خبر دے مجھے اوسکی نشانیون سے قَالَ
اَنْ تَلِدَ الْاَمَةُ رَبَّتَهَا وَاَنْ تَرَى الْحُفَاةَ الْعُرَاةَ الْعَالَةَ رِعَاءَ الشَّاءِ يَتَطَاوَلُوْنَ
فِی الْبُنْيَانِ کہا پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے یہہ نشانی ہے کہ جنے لونڈی اپنے
مالک کو ف یعنے لوگ لونڈیان رکھین یہانتک کہ لونڈی سے بیٹی تو مولا کی بیٹی اوسکی
خاوند نے ہوئی یا یہہ معنے ہین کہ بے علمی اور جہل اتنی فاش ہو کہ اولاد اپنی ماں کو لونڈیان
جانے باپ کی ملک کو اپنی سمجھے یا انکو نظر حقارت سے دیکھین اور اوسکے ساتھہ ایسا
معاملہ کرین کہ جیسا لونڈیون کے ساتھہ کرتے ہین اور اور معنے بہی کہین ہین اور رتبہا مین
ت علامت تونیث کی باعتبار لفظ کے ہے کہ عربی مین لفظ مونث آتا ہے یا یہہ کہ
جب بیٹی ایسی ہو تو بیٹا بطریق اولے ہو اور یہہ بہی کہ دیکھے تو ننگے پانون ننگے بدن والے
فقیر بکریان چرانے والے زیادتی کرینگے حویلیان بنانے مین ف یعنے فقیر بیقدر
بڑے ادمی ہو جاوینگے اور ریاست کرینگے ثُمَّ انْطَلَقَ فَلَبِثْتُ مَلِيًّا پہر گیا وہ شخص اور
ٹہرا مین دیر تلک ثُمَّ قَالَ يَا عُمَرُ اَتَدْرِیْ مَنِ السَّائِلُ پہر کہا پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم
نے ای عمر آیا جانتا ہے تو کون ہے پوچھنے والا قُلْتُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ کہا مین نے اللہ اور رسول
اوسکا دانا تر ہے قَالَ فَاِنَّهٗ جِبْرِيْلُ اَتَاكُمْ يُعَلِّمُكُمْ دِيْنَكُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ
کہا تحقیق وہ جبرئیل ہے آیا تمکو کہ سکہا دے تمہین دین تمہارا روایت کی اسے مسلم نے

اَلْحَدِيْثُ الثَّالِثُ عَنْ اَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ
رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ حدیث تیسری ابی عبدالرحمن عبداللہ ابن عمر ابن خطاب
سے راضی ہوا اون دونو سے اللہ تعالے نے کہا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ سنا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہتے ہے
بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ بنا کیا گیا اسلام اوپر پانچ چیزون کے شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ
شہادت دینا یہہ کہ نہین کوئی معبود حق سوا اللہ کے اور شہادت دینا یہہ کہ محمد بندہ اوسکا اور ہے رسول اوسکا
وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ وَحَجِّ الْبَيْتِ وَصَوْمِ رَمَضَانَ
اور ٹھیک کھڑا کرنا نماز کا اور دینا زکوٰۃ کا اور حج اللہ کے گھر کا اور روزہ رمضان کا رَوَاهُ
الْبُخَارِيُّ وَمُسْلِمٌ روایت کیا اسی بخاری اور مسلم نے ف لغت مین حج کہتے ہین
قصد کو یعنے ارادہ کرنا بیت اللہ کی زیارت کا اور اوسکے احکام اور ارکان کے ساتھہ
ف اللہ تو گھر بار سے پاک ہے یہان غرض یہہ ہے کہ وہ گھر جو اللہ تعالے نے خاص
کیا ہے بزرگی اور شرف سے اَلْحَدِيْثُ الرَّابِعُ عَنْ اَبِيْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَبْدِ اللّٰهِ
ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ حدیث چوتہی ابی عبد
الرحمن عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالے عنہ سے ہے کہا حَدَّثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ الصَّادِقُ الْمَصْدُوْقُ حدیث کہی ہمین
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور وہ سچے ہین اور سچے کہے گئے ہین ف سچا کہا ہے اللہ
نے اور اور لوگون نے بھی اونکو سچا جانا ہے اِنَّ اَحَدَكُمْ يُجْمَعُ خَلْقُهٗ فِيْ
بَطْنِ اُمِّهٖ اَرْبَعِيْنَ يَوْمًا نُطْفَةً تحقیق ایک تم مین سے جمع کی جاتی ہے
خلق اوسکی مانکے پیٹ مین چالیس دن نطفہ ف یعنے ہر ایک کے مانکے پیٹ مین چالیس
دن تو قطرہ منی کا رہتا ہے ثُمَّ يَكُوْنُ عَلَقَةً مِثْلَ ذٰلِكَ پہر ہوتا ہے جمتا لہو کا اسی طرح یعنے
چالیس دن ثُمَّ يَكُوْنُ مُضْغَةً مِثْلَ ذٰلِكَ پہر ہوتا ہے لوتہڑا گوشت کا اسی طرح ثُمَّ يُرْسَلُ
الْمَلَكُ فَيَنْفُخُ فِيْهِ الرُّوْحَ پہر بھیجا جاتا ہے فرشتہ پس پھونکتا ہے وہ روح وَيُؤْمَرُ بِاَرْبَعِ
كَلِمَاتٍ اور حکم کیا جاتا ہے ساتھہ چار کلمون کے بِكَتْبِ رِزْقِهٖ وَاَجَلِهٖ

وَعَمَلَهُ وَشَقِيٌّ وَسَعِيدٌ لکہتاہے اوسکے رزق کو اور اسکی اجل کو اور اسکے فعل کو اور بد او نیک
**ف** یعنے جیسا ہونے والا ہے وہ مانکے پیٹ سے ویسا ہی ہوتا ہے یکتبُ رزقَهُ کی
جگہ یکتبُ رزقَهُ بہی آیا ہے یعنے حکم کیا جاتا ہے واسطے لکہنے رزق کے فَوَالَّذِي لَا
إِلٰهَ غَيْرُهُ إِنَّ أَحَدَكُمْ لَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ الْجَنَّةِ حَتّٰى مَا يَكُونُ بَيْنَهُ وَبَيْنَهَا
إِلَّا ذِرَاعٌ فَيَسْبِقُ عَلَيْهِ الْكِتَابُ فَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ النَّارِ فَيَدْخُلُهَا
پس قسم اوس ذات کی کہ نہین کوئی معبود بحق بغیر اوسکے تحقیق ایک تم مین سے البتہ کام کرتا ہے
کام بہشتیون کے یہان تلک کہ نہین رہتا درمیان مین اوسکے او بہشت کے مگر ایک ہاتھ پہر سبقت
لیجاتی ہے اوسپر کتاب تو عمل کرنے لگتا ہے عمل دوزخیونکے تب داخل ہوتا ہے اوسمین
وَإِنَّ أَحَدَكُمْ لَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ النَّارِ حَتّٰى مَا يَكُونُ بَيْنَهُ وَبَيْنَهَا إِلَّا ذِرَاعٌ
فَيَسْبِقُ عَلَيْهِ الْكِتَابُ فَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ الْجَنَّةِ
فَيَدْخُلُهَا اور تحقیق ایک تم مین کا البتہ عمل کرتا ہے عمل دوزخیون
کے یہان تلک کہ نہین رہتا درمیان اسکے اور اوسکے مگر ایک ہاتھ پہر سبقت لیجاتی ہے
کتاب تو کرتا ہے وہ عمل بہشتیونکے تو داخل ہوتا ہے اوس میں رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ روایت کیا
اسے بخاری نے **ف** یعنے وہ جو فرشتہ مانکے پیٹ مین لکہتا ہے وہ ظہور کرتا ہے اور
وہ ہی آخر کو آگے آتا ہے اَلْحَدِيثُ الْخَامِسُ عَنْ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ أُمِّ
عَبْدِ اللّٰهِ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا حدیث پانچوین مان سب مومنونکی ام عبد اللہ کی عائشہ
سے ہے راضی ہو اللہ اوس سے اللہ تعالےٰ حضرت عائشہ پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کی
محل خاص مین حضرت ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیٹی جتنے حضرت کی بیبیان ہین وہ
سب مومنونکے مائین ہین اسی واسطے ام المومنین کہا اور اونکے اولاد نہ تہی کہ اوسکے
نام سے اونکی کنیت ہوتی پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے اونکی بہانجے عبد اللہ کی نام سے اونکی
کنیت کی ام عبد اللہ فرمایا عرب کا معمول ہے اگر اولاد ہو تو اوسکے نام سے پکارتے
ہین مثلاً ام عبد اللہ یعنے عبد اللہ کی مان یا ابو عبد اللہ یعنے عبد اللہ کا باپ اسی کنیت
کہتے ہین قَالَتْ کہا عائشہ رض نے قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مَنْ اَحْدَثَ فِیْ اَمْرِنَا هٰذَا مَا لَیْسَ مِنْهُ
فَهُوَ رَدٌّ رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ وَمُسْلِمٌ جسنے نیا نکالا ہمارے اس امر مین جو نتھا اوسمین سے
پس وہ رد ہے مراد امر سے دین ہے وَفِیْ رِوَایَةٍ لِمُسْلِمٍ مَنْ عَمِلَ عَمَلًا لَیْسَ
عَلَیْهِ اَمْرُنَا فَهُوَ رَدٌّ اور بیچ ایک روایت مسلم کے ہے جسنے عمل کیا عمل کہ نہین
اوپر اوسکے امر ہمارا پس وہ رد ہے ف یہان معنے امر کے اون کے ہین یعنے جو کوئی اس
دین مین نئی چیز پیدا کرے کہ وہ خلاف ہو وہ چیز مردود ہے یا وہ شخص مردود ہے جو چیز پیغمبر
صلی اللہ علیہ وسلم کی زمانے مین نتھی یا اصحاب رضی اللہ عنہم کے وقت مین نتھی پیچھے نکلی اوسے دیکھنا
چاہیے کہ وہ چیز عبادت مین سے ہے اور اوسکی سی چیز پہلے اوسوقت مین پائی جاتی ہے تب تو
وہ بدعت حسنہ ہے نہین تو بدعت سیئہ ہے وہ مردود ہے روایت کی یہ حدیث امام المحدثین
بخاری اور مسلم نے رحمۃ اللہ علیہ رحمۃ واسعۃ اَلْحَدِیْثُ السَّادِسُ عَنْ اَبِیْ
عَبْدِ اللّٰهِ النُّعْمَانِ ابْنِ بَشِیْرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ چھٹی حدیث ابی عبداللہ
النعمان بیٹے بشیر کے سے ہے کہا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
یَقُوْلُ سنا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہتے تھے اِنَّ الْحَلَالَ بَیِّنٌ
وَالْحَرَامَ بَیِّنٌ وَمَا بَیْنَهُمَا شُبُهَاتٌ تحقیق حلال ظاہر ہے اور حرام ظاہر ہے اور درمیان
اون دونون کے شبہے ہین لَا یَعْلَمُهُنَّ کَثِیْرٌ مِّنَ النَّاسِ نہین جانتے اونہین
بہت سے لوگون مین سے فَمَنِ اتَّقَی الشُّبُهَاتِ فَقَدِ اسْتَبْرَأَ لِدِیْنِهٖ
وَعِرْضِهٖ وَمَنْ وَقَعَ فِی الشُّبُهَاتِ وَقَعَ فِی الْحَرَامِ
جو کوئی بچا شبہون سے پس تحقیق خالی کیا اوسنے اپنا دین اور اپنی آبرو اور جو کوئی پڑا شبہون مین
پڑا حرام مین ف خالی کیا اپنا دین یعنے لوگونکے طعنو سے اپنا دین اور آبرو بچا لی کَالرَّاعِیْ
یَرْعٰی حَوْلَ الْحِمٰی یُوْشِکُ اَنْ یَّرْتَعَ فِیْهِ جیسے چرواہا چراتا ہے
گرد چراگاہ کے قریب ہے کہ چراویگا اوسی مین اَلَا وَاِنَّ لِکُلِّ مَلِکٍ حِمًی
اَلَا وَاِنَّ حِمَی اللّٰهِ مَحَارِمُهٗ خبردار ہو تحقیق ہر ایک بادشاہ کی چراگاہ ہے آگاہ ہو تحقیق چراگاہ
اللہ کی حرام کی ہوئی چیزین اوسکی ہین اَلَا وَاِنَّ فِی الْجَسَدِ مُضْغَةً

إِذَا صَلَحَتْ صَلَحَ الْجَسَدُ كُلُّهُ وَإِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهُ أَلَا وَهِيَ الْقَلْبُ
رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَمُسْلِمٌ ہشیار ہو تحقیق بیچ بدن کے ایک بوٹی ہے جس وقت وہ اچھی ہوئی تو اچھا ہوا
سارا بدن اور جس وقت وہ بگڑ گئی بگڑ گیا سارا بدن آگاہ ہو تحقیق وہ دل ہے روایت کیا اسکو بخاری اور مسلم نے ف
حِمٰی اوس جنگل کو کہتے ہیں جسمیں کسو غیر کے جانور کو چرنے نہ دیں سوائے سرکار کے اَلْحَدِيْثُ
السَّابِعُ عَنْ أَبِي رُقَيَّةَ تَمِيمِ بْنِ أَوْسٍ الدَّارِيِّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ
ساتوین حدیث رقیہ کے باپ تمیم بیٹے اوس داری رضی اللہ عنہ کے سے سے أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کہا اَلدِّيْنُ النَّصِيْحَةُ قُلْنَا لِمَنْ قَالَ لِلّٰهِ وَلِرَسُولِهِ
وَلِأَئِمَّةِ الْمُسْلِمِيْنَ وَعَامَّتِهِمْ دین نصیحت ہے کہا ہمنے کسکے واسطے
کہا حضرت نے اللہ کے واسطے اور اوسکی کتاب کے واسطے اور اوسکی رسول کے واسطے اور مسلمانوں کے
اماموں کے واسطے اور اونکے سب کے واسطے ف یعنے عماد دین ہے اور نصیحت کے معنے خیرخواہی
ہے اللہ تعالے کے واسطے تو خاص کرنا ہے عمل کا ریا سے اور سمعہ سے یعنے دکھاوے
اور سنانے سے اور رسول کے واسطے حکم بجالانا اور پیروی سنت کی کرنا اور کتاب کے واسطے
احکام پر اوسکے عمل کرنا اور اماموں کے واسطے جو حق ہیں اونکے بہتر ہو سو چاہنا اور عام کے
واسطے امورات دین کے جتانا جسمیں آخر انکا نقصان ہو اوسے منع کرنا رَوَاهُ مُسْلِمٌ روایت کی
اسے امام مسلم نے اَلْحَدِيْثُ الثَّامِنُ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ
اللهُ عَنْهُمَا أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
آٹھوین حدیث ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے ہے تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا
أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَشْهَدُوْا أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا
عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ ++
حکم کیا گیا ہوں میں کہ لڑوں آدمیوں سے یہانتک کہ کہیں لا اله الا الله و ان محمدا عبده و
رسوله اور قائم کریں نماز کو اور ادا کریں زکوٰۃ کو فَإِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ
عَصَمُوْا مِنِّيْ دِمَاءَهُمْ وَأَمْوَالَهُمْ إِلَّا بِحَقِّ الْإِسْلَامِ
وَحِسَابُهُمْ عَلَى اللهِ تَعَالٰى پس جس وقت کیا ایسا بچایا مجھسے خون اپنے اور مال

اپنے مگر ساتھہ حق اسلام کے اور حساب اونکا اللہ تعالے پر ہے **ف** ظاہر مین جو اسلام لائے
خون اور مال اونکا بچا آگے دلکا حال اونکے اللہ تعالے پر موقوف ہے کہ سچے ہین یا دکہانے
کو مسلمان ہوئے ہین اور حق اسلام سے غرض خونکا بدلا ہے یا رجم ہے اور مال جو از روے
شرع کے ثابت ہوا ہو جیسے دیت اور غصب وغیرہ رواہ البخاری ومسلم روایت کیا اسے
امام بخاری اور مسلم نے اِلَّا اَنَّ الْمُسْلِمَ لَمْ يَذْكُرْ اِلَّا بِحَقِّ الْاِسْلَامِ
لیکن بتحقیق مسلم نی لفظ الا بحق اسلام نہین کہا ‌. **اَلْحَدِيْثُ التَّاسِعُ** عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ صَخْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ
تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ حدیث نوین ابی ہریرہ سے ہے نام اونکا عبد الرحمن بن صخر ہے کہا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ سنا مین نے
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہتے تھے مَا نَهَيْتُكُمْ عَنْهُ فَاجْتَنِبُوْهُ جسے منع کیا مین نے تمہین
بچو اوس سے وَمَا اَمَرْتُكُمْ بِهٖ فَاْتُوْا مِنْهُ مَا اسْتَطَعْتُمْ اور جو حکم کیا مین نے تمکو اوسکے ساتھ
کرو اوس سے جتنی طاقت رکھتے ہو فَاِنَّمَا اَهْلَكَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَثْرَةُ مَسَائِلِهِمْ
وَاخْتِلَافُهُمْ عَلٰى اَنْبِيَائِهِمْ سوا اسکے نہین کہ ہلاک کیا اون لوگون کو جو تم سے
پہلے تھے بہت سے سوالون نے اونکے اور اختلاف نے اونکے اپنے نبیون پر رَوَاهُ
الْبُخَارِيُّ وَمُسْلِمٌ روایت کیا اوسی بخاری نے ومسلم نے **اَلْحَدِيْثُ الْعَاشِرُ**
عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ حدیث دسوین ابی ہریرہ سے ہے راضی اللہ عنہ
کہا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى طَيِّبٌ
لَا يَقْبَلُ اِلَّا طَيِّبًا تحقیق اللہ تعالے پاک ہے نہین قبول کرتا مگر پاک کو **ف** پاک ہے
عیبونسی نہین قبول کرتا عیب دار کو جو حلال ہوا اور عیب سے ریا کہ پاک ہو وہ مقبول ہے
اور جیسی چیز سے نفرت گزار ہے وَاِنَّ اللّٰهَ اَمَرَ الْمُؤْمِنِيْنَ
بِمَا اَمَرَ بِهِ الْمُرْسَلِيْنَ اور تحقیق حکم کیا اللہ تعالے نے مومنونکو ساتھ اوس چیز کے کہ حکم کیا ساتھ
اوسکے مرسلونکو فَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى يَا اَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا
مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا پس کہا اللہ
تعالے نے اے رسولو کہاؤ پاک چیزون سے یعنی حلال اور عمل کرو اچھے

اِنِّیْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِیْمٌ کاہ تحقیق مین جو کچھہ کہ تم کرتے ہو جاننے والا ہون *
وَقَالَ یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُلُوْا مِنْ طَیِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاکُمْ
اور کہا اے وہ ذاتو جو ایمان لائی ہو کہاو پاک چیزونکو جو روزی دی ہے ہمنے تمکو ثُمَّ ذَکَرَ الرَّجُلَ
پھر ذکر کیا پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک مرد کا **ف** یعنے ایک مثال بیان کی یُطِیْلُ
السَّفَرَ اَشْعَثَ اَغْبَرَ یَمُدُّ یَدَیْہِ اِلَی السَّمَاءِ
یَقُوْلُ یَا رَبِّ یَا رَبِّ وَمَطْعَمُہٗ حَرَامٌ وَمَشْرَبُہٗ حَرَامٌ
وَمَلْبَسُہٗ حَرَامٌ وَغُذِیَ بِالْحَرَامِ فَاَنّٰی یُسْتَجَابُ لِذٰلِکَ
لنبا کرتاہی سفر اس حال سے کہ بکھرے بال اور خاک بھرا ہوا لنبے کرتا ہے دونو ہاتھ طرف آسمان
کے کہتا ہے ای رب ای رب اور حال یہہ ہے کہ کہانا اوسکا حرام ہے اور پینا اوسکا حرام
ہے اور پہنا اوسکا حرام ہے اور غذا کیا گیا ہے حرام سے تو کیونکر قبول کیا جاتا ہے
اوسکے واسطے **ف** وجہ کہانے کا ذکر فرمایا یعنے شربین مین اور پہنین مین تمام عمر
حرام کہا یا کیا وعدہ حضرت حق سبحانہ تعالے کا سچا ہے کہ تم دعا کرو مین قبول کرونگا اب
جو اوسکا ظہور نہین ہوتا سو یہہ سبب ہے حلال بہت کم رہا ہے اگر شخص حرام سے بچے تو چاہیے
اپنی دعا کی منظوری کو پہلے حلال روزی پیدا کرے رَوَاہُ مُسْلِمٌ روایت کیا اسکو امام مسلم نے
اَلْحَدِیْثُ الْحَادِیْ عَشَرَ عَنْ اَبِیْ مُحَمَّدٍ الْحَسَنِ بْنِ عَلِیِّ
بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا وَھُوَ سِبْطُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَرَیْحَانَتُہٗ قَالَ
گیارہوین حدیث ابی محمد حسن بیٹے حضرت علی کے سے ہے وہ بیٹے ابیطالب کے راضی
ہوا اللہ تعالے اون دونون سے وہ نواسے حضرت پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کے اور راحت
اونکی حضرت کی ہین کہا اونہون نے حَفِظْتُ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ
دَعْ مَا یُرِیْبُکَ اِلٰی مَا لَا یُرِیْبُکَ یاد رکہا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ
چہوڑ دے اوسے جو تجہے شک مین ڈالے طرف اوسکے جو تجہے شک مین نہ ڈالے **ف**
یعنے جس چیز مین شک آوے چھوڑ دیجیے بیشک اختیار کر رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ
وَالنَّسَائِیُّ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ *

روایت کیا اس حدیث کو ترمذی نے اور نسائی نے اور کہا ترمذی نے حدیث حسن صحیح ہے
ف حدیث حسن اور صحیح قسمیں حدیث کی ہیں اَلْحَدِیْثُ الثَّانِیْ عَشَرَ
عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ بارہوین حدیث ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ حُسْنِ اِسْلَامِ الْمَرْءِ تَرْكُهٗ مَا لَا یَعْنِیْهِ
کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نیکی سے اسلام مرد کی ہے چھوڑنا اوسکا بے فائدہ کو ف
جس چیز مین دین کا یا دنیا کا فائدہ نہو اوسکا کرنا موجب عمر کے ضائع کرنیکا ہے اسلام کے
اچھے ہونیکی نشانی بیہودہ چیزونکا چھوڑنا ہے یا تو مشغول بیاد حق ہو یا تحصیل علوم دینی کی کرے
یا فکر کسب حلال مین ہو اسکے سوائے جو ہے بیہودہ ہے حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ رَوَاهُ
التِّرْمِذِیُّ وَغَیْرُهٗ حدیث حسن ہے اور صحیح ہے روایت کیا ہے ترمذی نے
اور سوائے اوسکے اَلْحَدِیْثُ الثَّالِثَ عَشَرَ عَنْ اَبِیْ حَمْزَةَ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ
خَادِمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
حدیث تیرہوین باپ سے حمزہ کے انس بیٹے مالک کی خدمت گار رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم کے سے ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا حضرت نے لَا یُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ
حَتّٰی یُحِبَّ لِاَخِیْهِ مَا یُحِبُّ لِنَفْسِهٖ نہین مومن ہوتا ایک تم مین سے جبتک
وہ دوست رکھے اپنے بھائی کے واسطے وہ چیز جو دوست رکھتا ہے اپنی ذات کے واسطے
ف پورا اور کامل مسلمان اور مومن وہ ہے جو ہر ایک مسلمان کا خیرخواہ ہو اپنی ذات
کے واسطے جو چاہتا ہے وہی اوسکے واسطے چاہے مراد یہ ہے آپ کو وہ جانتا ہے اوسے
اوسے بھی بچاوے رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ وَمُسْلِمٌ روایت کیا اسی بخاری اور مسلم نے اَلْحَدِیْثُ
الرَّابِعَ عَشَرَ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ
چودہوین حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے لَا یَحِلُّ دَمُ امْرِئٍ مُسْلِمٍ
اِلَّا بِاِحْدٰی ثَلٰثٍ + نہین حلال خون کسو مرد مسلمان کا مگر سبب ایک چیز کے تین
مین سے ف یعنے قتل اَلثَّیِّبُ الزَّانِیْ وَالنَّفْسُ بِالنَّفْسِ وَالتَّارِكُ لِدِیْنِهٖ

الْمُفَارِقُ لِلْجَمَاعَةِ مُحْصِن کو * زنا کرنے والا اور نفس بنفس
کے بدلے اور چھوڑنے والا اپنا دین جدا ہونے والا جماعت کا ف محصن اوسی کہتے
ہین جسنے ایک بار نکاح کے ساتھ جماع کیا ہو مرد ہو یا عورت پھر وہ جو زنا کرے تو اوسپر
رجم ہے اور نفس بالنفس قصاص اور تارک دین مرتد رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَمُسْلِمٌ
روایت کیا اسے بخاری اور مسلم نے اَلْحَدِيْثُ الْخَامِسُ عَشَرَ عَنْ أَبِيْ
هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ پندرہوین حدیث ابی ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے ہے
عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے
کہ کہا رسول خدا نے مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيَقُلْ خَيْرًا أَوْ لِيَصْمُتْ
جو کوئی ایمان لایا ہے ساتھہ اللہ تعالے کے اور پچھلے دن کے تو کہے نیک یا چپکا رہے و
وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ جَارَهُ اور جو کوئی ایمان لایا ہے اللہ پر اور پچھلے
دن پر تو بزرگی دے اپنے ہمسائگی کو اوسکی حاجت مین مدد کرے گو اوسے دور کرے قرض
مانگے تو دے عیادت کرے جنازے کے ساتھہ جاوے اچھی چیز پکے تو اوسے ہدیہ بھیجے اوسکے گھر سے
گھر اونچا نہ بناوے کہ ہوا بند ہو مگر اوسکی خوشی سے وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ
الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ ضَيْفَهُ اور جو کوئی ایمان لایا ہے ساتھہ اللہ تعالے کے
اور پچھلے دنکی تو بزرگی دے اپنے مہمان کو ف کشادہ پیشانی سے ملے کلام شیرین کرے جگہ
اچھی دے تین دن ضیافت بمقدور بے تکلف کرے * رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ
وَمُسْلِمٌ روایت کیا اسے بخاری اور مسلم نے اَلْحَدِيْثُ
السَّادِسُ عَشَرَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ حدیث سولھوین ابی ہریرہ
سے ہے راضی ہوا اللہ تعالے اوسے اَنَّ رَجُلًا قَالَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ أَوْصِنِيْ تحقیق ایک شخص نے کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو مجھے وصیت کیجے ف
یعنے ارشاد فرمائیے جسمین نفع کی خبر قَالَ لَا تَغْضَبْ فَرَدَّدَ مِرَارًا
قَالَ لَا تَغْضَبْ کہا پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے مت غضب کر تو پھر اوسنے کئی بار کہا
حضرت نے کہا مت غضب کر ف اوس شخص نے کئی بار پھر پھر کہا کہ مجھے نصیحت فرمائیے حضرت

سنے وہی جواب دیا کہ غصہ مت کر کہ غصے کے حال مین زبان سے بہت بے موقع نکلجاتا ہے
اور ہاتھ بیجا چل جاتا ہے وبال آخرۃ کے واسطے ہوتا ہے اور دنیا مین فساد شبہہ ہتا ہے
رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَمُسْلِمٌ روایت کیا اسے بخاری اور مسلم نے اَلْحَدِیْثُ السَّابِعَ
عَشَرَ عَنْ اَبِیْ یَعْلٰی شَدَّادِ بْنِ اَوْسٍ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْهُمَا عَنْ
رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ حدیث سترہوین ابی یعلی شداد بیٹے اوسکے سے ہے راضی
ہوا اللہ تعالے اِن دونوں سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے قَالَ اِنَّ اللہَ تَعَالٰی
کَتَبَ الْاِحْسَانَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ کہا اللہ تعالے نے واجب کیا ہے احسان اوپر
ہر چیز کے فَاِذَا قَتَلْتُمْ فَاَحْسِنُوا الْقِتْلَةَ وَاِذَا ذَبَحْتُمْ فَاَحْسِنُوا الذِّبْحَةَ
پس جسوقت قتل کرو تم تو نیک کر قتل کو اور ذبح جسوقت کرو تو نیک کرو ذبح کو وَلْيُحِدَّ
اَحَدُکُمْ شَفْرَتَهُ وَلْيُرِحْ ذَبِيْحَتَهُ اور چاہیے کہ تیز کرے ایک تم مین سے چھری اپنی
اور آرام دے اپنے ذبح کیے گو کو ف کند چھری سے جانور کو تکلیف ہوتی ہے اور
جب تلک ٹھنڈا نہووے تب تلک اوسے نچھیلین اور ایک کے سامنے ایک کو ذبح نکرین +
رَوَاہُ مُسْلِمٌ روایت کیا اسے مسلم نے اَلْحَدِیْثُ الثَّامِنَ عَشَرَ عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ
جُنْدُبِ بْنِ جُنَادَةَ وَاَبِیْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْهُمَا
حدیث اٹھارہوین ابی ذر جندب بیٹے جنادہ کے اور ابی عبد الرحمن معاذ ابن جبل سے ہے
راضی ہوا اللہ تعالے اون دونوں سے عَنْ رَسُوْلِ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے قَالَ اتَّقِ اللہَ حَیْثُ مَا کُنْتَ کہا رسول خدا نے
بچ اللہ کو جہاں ہو تو ف یعنے ڈر اللہ تعالے سے اور اپنے تئین اوسکے غضب سے بچا
کوئی محل اور مکان اوسکی نظر سے غائب نہین کہین گھمنا مگر ادب وقت با ادب رہ کہ وہ
دیکھتا ہے ف تقوے کے مراتب مین عقبا تقوے زیادہ اتنا متقی کا سب سے زیادہ اولی
حرام سے بچنا پھر مکروہات سے پھر مباحات سے وَاَتْبِعِ السَّیِّئَةَ الْحَسَنَةَ تَمْحُهَا
اپنے گناہ کے پیچھے نیکی کر مٹا دیوے گی اوسکو وَخَالِقِ النَّاسَ بِخُلُقٍ حَسَنٍ اور ملی کر لوگون
سے اچھے خلق رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ حَدِیْثٌ حَسَنٌ وَفِیْ بَعْضِ النُّسَخِ حَسَنٌ

صحیح روایت کیا اس حدیث کو ترمذی نے اور کہا حدیث حسن ہے اور بعضی نسخوں میں حسن صحیح ہے **اَلْحَدِیْثُ التَّاسِعُ عَشَرَ عَنْ اَبِی الْعَبَّاسِ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا** حدیث اونیسویں ابی عباس عبد اللہ بیٹے عباس کے سے راضی ہو اللہ تعالی اون دونوں سے **ف** عباس حضرت کے چچا عبد اللہ اونکے بیٹے ابو العباس کنیت اونکی ہے **قَالَ كُنْتُ خَلْفَ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ** کہا تھا مین پیچھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک دن **ف** ایک جانور پر حضرت کے پیچھے بیٹھا تھا **فَقَالَ یَا غُلَامُ اِنِّیْ اُعَلِّمُكَ كَلِمَاتٍ** پس کہا ای لڑکے تحقیق مین سکہاتا ہون تجہے کلمے **اِحْفَظِ اللّٰہَ یَحْفَظْكَ اِحْفَظِ اللّٰہَ تَجِدْہُ تُجَاهَكَ** یاد رکھ اللہ تعالے کو نگاہ رکھے تجہے اور یاد رکھ اللہ کو پاوے تو اوسے آگے اپنے **ف** یعنے غافل نہو اور احکام اوسکے بجا لا کر اب حاضر اور موجود ہے جو تو اسے یاد کریگا تو پائیگا اوسکی عنایت اور مدد دنیا مین اور آخرت مین **اِذَا سَاَلْتَ فَاسْاَلِ اللّٰہَ** جسوقت سوال کرے تو تو سوال کر اللہ کو **وَاِذَا اسْتَعَنْتَ فَاسْتَعِنْ بِاللّٰہِ** اور جسوقت مدد چاہے تو تو مدد چاہ اللہ سے **ف** سوا اوسکے کوئی مددگار نہین اور کوئی دینے والا نہین **وَاعْلَمْ اَنَّ الْاُمَّةَ لَوِ اجْتَمَعَتْ عَلٰى اَنْ یَّنْفَعُوْكَ بِشَیْءٍ لَمْ یَنْفَعُوْكَ اِلَّا بِشَیْءٍ قَدْ كَتَبَہُ اللّٰہُ لَكَ** اور جان رکھ کہ تحقیق اگر ایک جماعت جمع ہو تجہے کسو چیز پر نفع دینے کو تو نہ نفع دینگے مگر وہی چیز جو اللہ تعالے نے تیرے واسطے لکھی ہے **وَلَوِ اجْتَمَعُوْا عَلٰى اَنْ یَّضُرُّوْكَ بِشَیْءٍ لَمْ یَضُرُّوْكَ اِلَّا بِشَیْءٍ قَدْ كَتَبَہُ اللّٰہُ عَلَیْكَ** اور اگر جمع ہون تجہے کسو چیز پر نقصان دینے کو تو نقصان دینگے مگر وہی چیز جو اللہ تعالے نے لکھی ہے تیرے اوپر **ف** یعنے مقدر کی ہے **رُفِعَتِ الْاَقْلَامُ وَجَفَّتِ الصُّحُفُ** اوٹھ گئے قلم اور سوکھ گئے ورق **ف** جو ہونے والا ہے وہ مقرر ہو چکا اب سعی بیفائدہ ہے جو ہمین ہے حکم دعا کا سو بجا لاوین اور اوسکی طرف رجوع کرین غیر سے اوسکی امید اور ڈر نفع نقصان کا اوٹھاوین یہ ہی توکل ہے اور یہ ہی تدبیر ہے **بیت** سب کام اپنے دینکے تقدیر کے حوالے ✤ نزدیک عارفونکے تدبیر ہے تو یہ ہے ✤ **رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ** روایت کیا اسے ترمذی نے **وَقَالَ حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ** اور کہا حدیث حسن ہی صحیح

وَفِي رِوَايَةٍ غَيْرِ التِّرْمِذِيِّ اِحْفَظِ اللهَ تَجِدْهُ اَمَامَكَ اور ترمذی سے
سواے روایت مین ہے کہ یاد رکہ اللہ کو یاد دیگا آگے اپنے تَعَرَّفْ اِلَى اللهِ فِي الرَّخَاءِ
يَعْرِفْكَ فِي الشِّدَّةِ تو پہچان پیدا کر طرف اللہ کے فراخی مین پہچانے گا تجہے سختی مین
ف سبب طاعت کی وہ تجہے پہچانے جو تو اوسے ویسی حالین یاد کرے کہ طاعت اور فرمان
برداری کرے اور اوسکے مخالفت سے بچے تو وہ تجہے ایسے حال مین یاد کرے رحمت سے
اور فضل سے وَاعْلَمْ اَنَّ مَا اَخْطَاكَ لَمْ يَكُنْ لِيُصِيبَكَ وَمَا اَصَابَكَ لَمْ يَكُنْ لِيُخْطِئَكَ
اور جان رکہ تحقیق جو چیز تجہسے چوکی وہ نہ تہی پہونچنے والی اور جو تجہی پہونچی نہ تہی وہ چوکنے
والی ف ہوتا ہے سو ہوگا خلاف تقدیر کے ممکن نہین وَاعْلَمْ اَنَّ النَّصْرَ مَعَ الصَّبْرِ
وَاَنَّ الْفَرَجَ مَعَ الْكَرْبِ وَاَنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اور تحقیق مدد ساتہ صبر کے ہے اور تحقیق کشادگی ساتہ
سختی کے ہے اور تحقیق فراخی ساتہ تنگی کے ہے ف اگر صبر کرے سختی اور بلا پر تو اللہ
کی مدد پہونچتی ہے اَلْحَدِيثُ الْعِشْرُونَ عَنْ اَبِي مَسْعُودٍ عُقْبَةَ بْنِ
عَمْرٍو الْاَنْصَارِيِّ الْبَدْرِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ حدیث بیسوین ابی مسعود عقبہ بیٹے عمرو انصاری بدری سے راضی
ہوا اللہ تعالے اوسنے کہا ف انصار وہ ہین جو مدینے شریف کے رہنے والے حضرت کی
مددگار ہوئے تہے اور بدری وہ ہین جو پہلے لڑائی مین حضرت کے ساتہ بدر مین شریک تہے
بعد عشرہ مبشرہ کے یہہ لوگ افضل اصحاب ہین تین سو تیرہ تہے یہہ شخص اون بدریون
مین نہین ہین یہہ بدر کے رہنے والے ہین قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اِنَّ مِمَّا اَدْرَكَ النَّاسُ مِنْ كَلَامِ النُّبُوَّةِ الْاُولَى
تحقیق اوس چیز سے جو پایا ہے لوگون نے کلام سے پہلے نبوۃ کے ف یعنے یہہ کلام
ابتدائی نبوۃ سے چلا آتا ہے سب انبیا اپنے امتونکو کہتے آئے ہین اِذَا لَمْ تَسْتَحْيِ
فَاصْنَعْ مَا شِئْتَ جبوقت نہ حیا کرے تو تو کر جو چاہے رواہ البخاری روایت کیا اسے بخاری نے
ف جب برے کام کا خطرہ دلین آیا اگر حیا اللہ تعالے سے اور خلق سے ہے تو اوسے
چہوڑ دے اگر نہین تو جو چاہے سو کرے مدار اسلام کا اسی پر ہے کہ حیا کہ ہے تارے کاموں
سے بچا رہے اَلْحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِنَ الْاِيمَانِ حیا ایک جزہی ایمان سے اَلْحَدِيثُ الْحَادِي وَالْعِشْرُونَ

